مشاہدہ ہوا کہ خدائے تعالیٰ نے تیرے دل پر تجلی کی ہے اور تجھ کو اس قدر دیا ہے کہ اور کسی کو جنہیں میں جانتی ہوں نہیں دیا۔ اس لئے میں نے چاہا کہ تم کو دیکھوں اور پہچانوں۔ تب کہا کہ میں آج کے دن تمہارے ساتھ رہوں گی اور آج رات تمہارے ساتھ افطار کروں گی اور چل پڑی۔ وہ جنگل کی طرف چلتی تھی اور ہم ایک طرف چلتے تھے۔ جب رات ہوئی ایک طباق ہوا سے زمین پر اترا۔ جس پر چھ روٹیاں سرکہ اور ترکاری کے ساتھ رکھی ہوئی تھیں۔ اس لڑکی نے کہا' الحمد للہ الذی اکرمنی واکرم ضیفی یعنی اس خدا کی تعریف ہے کہ جس نے میری اور میرے مہمانوں کی عزت کی۔ ہر رات میرے لئے روٹیاں آتی ہیں۔ آج ہر ایک لئے دو دو روٹیاں اتریں۔ اس کے بعد تین لوٹے پانی کے اترے۔ ہم نے پانی پیا وہ ایسا شیریں ولذیذ تھا کہ زمین کا پانی اس کی برابری نہیں کر سکتا تھا۔ پھر اسی رات ہم سے جدا ہوگئی اور چل دی۔ جب ہم مکہ میں پہنچے تو شیخ عدی کو طواف کی حالت میں ایسی تجلی ہوئی کہ بے ہوش ہو گئے۔ چنانچہ بعضوں نے کہا کہ وہ مر گئے۔ پھر دفعتاً میں نے یہ دیکھا کہ وہی لڑکی اس کے سر پر کھڑی ہے اور کہتی ہے کہ جس خدا نے تجھے مارا ہے وہ تجھے زندہ کر دے سبحان الذی لایقوم الحادثات لتجلی نور جلاله الاتثبیته ولا لبستقر الکائنات بظهور صفاته الابتائیده با خفطف سبحات قدسیه ابصار العقول وخذت نفحات بهایته الباب الفحول یعنی پاک ہے وہ ذات کہ اس کی تجلی کے نور کی وجہ سے تمام حادثات قائم نہیں رہ سکتے مگر اسی کے ثابت رکھنے کے ساتھ اور اسی کی صفات کے ظہور سے کائنات قرار نہیں پکڑ سکتے' مگر اس کی تائید سے بلکہ اس کے قدس کے انوار کی تیزی عقلوں کی بینائی کو اچک لیتی ہے اور بڑے لوگوں کی عقلوں کو اس کی عزت کی لپٹیں لے جاتی ہیں۔ اس کے بعد مجھ کو طواف میں تجلی ہوئی اور اپنے باطن میں سے آواز سنائی دی اور اس کے آخر میں یہ کہا گیا' اے عبدالقادر ظاہری تجرید کو چھوڑ اور توحید تفرید کو لازم رکھ۔ لوگوں کے نفع کیلئے بیٹھ کہ ہمارے بعض خاص بندے ہیں۔ ہم چاہتے ہیں کہ ان کو تمہارے ہاتھ پر اپنے قرب سے مشرف کریں۔ اتفاقاً اس لڑکی نے کہا' اے جوان! میں نہیں جانتی کہ آج کیا تیرا نشان ہے کہ تیرے سر پر نور کا خیمہ لگایا گیا ہے۔ آسمان تک فرشتے تیرے گرد جمع ہیں اور تمام اولیاء کی آنکھیں اپنے مقامات سے تجھ کو دیکھ کر حیران ہو رہی ہیں اور سب ایسی نعمت کے جو تجھ کو ملی ہے' امیدوار ہیں۔ اس کے بعد وہ لڑکی چلی گئی۔ پھر کبھی اس کو میں نے نہ دیکھا۔

## ۶۱۲ - ایک عورت اصفہانیہ رحمہا اللہ تعالیٰ

شیخ عبدالقادر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ایک مرید کہتے ہیں' ایک دن شیخ کو منبر پر استغراق ہو گیا اور آپ کے

Marfat.com

عمامہ کا ایک پیچ کھل گیا۔ آپ کو معلوم نہیں تھا۔ حاضرین نے ان کی موافقت کی۔ اپنی دستاریں اور ٹوپیاں اتار کر منبر کے پایہ میں ڈال دیں۔ جب شیخ کو ہوش آیا اور کلام پورا کیا۔ اپنے عمامہ کو درست کیا اور مجھ سے کہا کہ دستاروں اور ٹوپیوں کو ان کے مالکوں کو دے دو۔ میں نے ایسا ہی کیا' لیکن ایک ٹوپی باقی رہ گئی۔ جس کا مالک معلوم نہ ہوا۔ شیخ نے فرمایا یہ مجھے دے اور اپنے کندھے پر رکھ دی۔ اسی وقت وہ غائب ہوئی۔ میں حیران رہا۔ جب شیخ منبر سے اترے تو مجھ سے فرمایا جب مجلس والوں نے اپنے عمامے اتارے تو ہماری ایک ہمشیرہ اصفہان میں رہتی ہے۔ اس نے بھی اپنی پٹی کو پھینکا جب میں نے اس کو کندھے پر رکھا تو اس نے اصفہان میں سے ہاتھ بڑھایا اور اس کو اٹھالیا۔

## ٦١٣ - ایک فارسیہ عورت رحمہا اللہ تعالیٰ

شیخ نجیب الدین علی بزغش فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ ایک عورت شہر کلپائیگاں سے شیراز میں آئی تھی۔ اکثر دفعہ ہمارے گھر میں آتی تھی' وہ عورت باخبر تھی۔ چند دن تک ہمارے گھر میں رہی۔ میرا ہاتھ تنگ تھا اور وہ اس حال کو جانتی تھی۔ چند برتن گھر میں تھے۔ جب کبھی خدائے تعالیٰ گیہوں' جو وغیرہ غلہ بھیجتا تھا اس برتن میں ڈال دیا کرتا تھا۔ وہ برتن خالی تھا۔ صرف ان کے سر ڈھکے ہوئے تھے۔ تاکہ ضرورت کے وقت تک پاک رہیں۔ اس عورت نے سمجھ لیا کہ شاید ان برتنوں میں کچھ غلہ ہے۔ مجھ سے کہا' جب تنگی نے ستایا ہے تو کیوں اس غلہ سے جو برتنوں میں ہے' گزارہ نہیں کرتے ہو؟ میں نے کہا' وہ تو خالی ہیں۔ وہ عورت اٹھی اور ان کے سروں کو پکڑا اور کھلا چھوڑ دیا۔ کہا' اس لئے خالی ہیں کہ ان کے منہ بند ہے۔ جب ان کا سر کھلا ہوگا تو اس منہ کی طرح ہوگا کہ جو کھلا اور بھوکا ہو۔ پھر خدائے تعالیٰ اس کو غذا بھیجتا ہے اور ہر ایک کی غذا حاجت کے وقت اس کے مناسب پہنچاتا ہے۔ پس ان برتنوں کی غذا غلہ ہے۔ جب ان کے پیٹ خالی معلوم ہوں گے تو غلہ اور اناج سے بھر جائیں گے۔ جب اس عورت نے یہ تصرف کیا۔ تو اسی وقت خدائے تعالیٰ نے اس قدر گیہوں بھیجے کہ وہ برتن پر ہوگئے۔ وہ عورت اولیاء اللہ میں سے تھی۔

تمت

Marfat.com

